جادو نگاہے مژگاں سپاہے
بالا بلائے رعنا خرامے
سرو قدش را طوبیٰ اسیرے
لعل لبش را کوثر غلامے
خالش فسونگر غارت گرِ دل
زلفش معنبر جاں راست دامے
در انتظارش شمشادِ زیبا
بہرِ سلامے دارد قیامے
خطش چہ خطے تفسیر مصحف
دارند باہم خوش التزامے
ہر جا رسیدم زنہا ندیدم
رنگیں ادائے شیریں کلامے
جمعیتِ دل سازد پریشاں
زلفش کہ دارد نظم و نظامے
یارب رساند بادِ صبا بش
از من دعائے آہے سلامے
آتم فراقش بگداخت مارا!
از ہستی ما باقی است نامے

وہ دانائے سُبل ختم الرُسل مولائے کُل جس نے

غُبارِ راہ کو بخشا فروغ وادیٔ سینا!

(اقبالؔ)

## بہادر شاہ ظفر

اے سرورِ دو کون شہنشاہِ ذی الکرم
سر خیلِ مرسلین و شفاعت گرِ امم

موکب ترا ملائک و مرکب ترا براق
مولد ہے تیرا مکہ و مسجد ترا حرم

زنگ ظہور سے تیرے گلشن رخ حدوث
نورِ وجود سے تیرے روشن دل و قدم

صدقے زمیں کے ہوتا نہ پھر پھر کے آسماں
رکھتا سر زمین نہ اگر اپنا تو قدم

محروم تیرے دست مبارک سے رہ گیا
کیونکر نہ چاک اپنا گریباں کرے قلم

عالم کو تیرا نور ہوا باعثِ ظہور
آدم تیرے ظہور سے ہے مظہرِ اتم

واللیل تیرے گیسوئے مشکین کی ثنا
والشمس ہے تیرے رخِ پر نور کی قسم

## امیر مینائی

دل آپؐ پر تصدق جاں آپؐ پر سے صدقے
آنکھوں سے سر ہے قرباں آنکھیں ہیں سر سے صدقے

کہتے ہیں گردِ عارض باہم یہ دونوں گیسوؐ!
میں ہوں ادھر سے قربان تو ہو اُدھر سے صدقے

کہتا ہے مہر مہ سے رخ دیکھ کر نبیؐ کا
تو شام سے ہو قربان میں ہوں سحر سے صدقے

ناف زمیں سے شاہ کا مانندِ کعبہ روضہ
شرقی ادھر سے قربان غربی ادھر سے صدقے

بولے ملک جو آدم نازاں ہوئے وِلا پر
تم آج ہو فدائی ہم پیشتر سے صدقے

جو مال امیر کا ہے مالک ہیں آپؐ اس کے
دل آپ پر سے قربان جاں آپ پر سے صدقے

## امیرؔ مینائی

رہتی ہے زباں پر صفتِ شانِ مدینہ
ہوں مرغِ نواسنج گلستانِ مدینہ

جنت ہے حقیقت میں گلستانِ مدینہ
طوبائے جناں، سروِ خیابانِ مدینہ

اللہ نے بخشی ہے جسے شاہیٔ کونین
سلطانِ مدینہ ہے وہ سلطانِ مدینہ

قالب میں دو عالم کے مدینہ ہے اگر جان
ذات اس شہِ کونین کی ہے جانِ مدینہ

کہتا ہے امیرؔ اس لئے عالم مجھے حساں
ہوں حسنِ طبیعت سے ثنا خوانِ مدینہ

●

## امیر مینائی

تم پر میں لاکھ جان سے قربان یا رسولؐ
بر آئیں میرے دل کے بھی ارمان یا رسولؐ

دنیا سے اور کچھ نہیں مرغوب ہے بچھے
لے جاؤں اپنے ساتھ میں ایمان یا رسولؐ

اس شوق میں کہ آپؐ کے دامن سے جا ملے
میں چاک کر رہا ہوں گریبان یا رسولؐ

مشکل کشا امیرؔ ہوں میں آپ کا غلام
اب اس کی مشکلیں بھی ہوں آسان یا رسولؐ

## مولانا الطاف حسین حالی

اے خاصۂ خاصانِ رُسل وقتِ دعا ہے — اُمّت پہ تیری آکے عجب وقت پڑا ہے

جو دین بڑی شان سے نکلا تھا وطن سے — پردیس میں وہ آج غریب الغربا ہے

جس دین کے مدعو تھے کبھی سیزر و کسریٰ — خود آج وہ مہمان سرائے فقرا ہے

وہ دین ہوئی بزم جہاں جس سے چراغاں — اب اُس کی مجالس میں نہ بتّی نہ دیا ہے

جو دین کہ تھا شرک سے عالم کا نگہبان — اب اس کا نگہبان اگر ہے تو خدا ہے

جو تفرقے اقوام کے آیا تھا مٹانے — اس دین میں خود تفرقہ اب آکے پڑا ہے

جس دین نے تھے غیروں کے دل آکے ملائے — اُس دین میں خود بھائی سے اب بھائی جدا ہے

جو دین کہ ہمدردِ بنی نوعِ بشر تھا — اب جنگ و جدل چار طرف اسمیں بپا ہے

جس دین کا تھا فقر بھی اکسیر غنا بھی — اس دین میں اب فقر ہے باقی نہ غنا ہے

جو دین کہ گودوں میں پلا تھا حکما کی — وہ عرصۂ تیغ جہلا و سفہا ہے

جس دین کی حجت سے سب ادیان تھے مغلوب — اب معترض اُس دین پہ ہر ہرزہ سرا ہے

ہے دین ترا اب بھی وہ چشمۂ صافی — دینداروں میں پر آب ہے باقی نہ صفا ہے

عالم ہے سو بے عقل ہے جاہل ہے سو وحشی — منعم ہے سو مغرور ہے مفلس ہے گدا ہے

یاں راگ ہے دن رات تو واں رنگ شب و روز — یہ مجلسِ اعیاں ہے وہ بزمِ شرفا ہے

چھوٹوں میں اطاعت ہے نہ شفقت ہے بڑوں میں — پیاروں میں محبت ہے نہ یاروں میں وفا ہے

دولت ہے نہ عزت نہ فضیلت نہ ہنر ہے — اک دین ہے باقی سو وہ بے برگ و نوا ہے

ہے دین کی دولت سے بہا علم سے رونق — بے دولت و علم اسمیں نہ رونق نہ بہا ہے

شاہد ہے اگر دین تو علم اسکا ہے زیور — زیور ہے اگر علم تو مال اس کی جلا ہے

جس قوم میں اور دین میں ہو علم نہ دولت — اُس قوم کی اور دین کی پانی پہ بِنا ہے

گر قوم میں تیری نہیں اب کوئی بڑائی — پر نام تری قوم کا یاں اب بھی بڑا ہے

ڈر ہے کہیں یہ نام بھی مٹ جائے نہ آخر — مدت سے اِسے دورِ زماں میٹ رہا ہے

جس قصر کا تھا سر بفلک گنبدِ اقبال — ادبار کی اب گونج رہی اس میں صدا ہے

بیڑا تھا نہ جو بادِ مخالف سے خبردار — جو چلتی ہے اب چلتی خلاف اِسکے ہوا ہے

وہ روشنیِ بام و درِ کشورِ اسلام — یاد آج تلک جس کی زمانے کو ضیا ہے

روشن نظر آتا نہیں واں کوئی چراغ آج — بجھنے کو ہے اب اگر کوئی بجھنے سے بچا ہے

عشرت کدے آباد تھے جس قوم کے ہر سو — اُس قوم کا اک ایک گھر اب بزمِ عزا ہے

جاؤش تھے للکارتے جن رہگذروں میں — دن رات بلند اُن میں فقیروں کی صدا ہے

وہ قوم کہ جو آفاق میں سر بفلک تھی — وہ یاد میں اسلاف کی اب رو بقفا ہے

جو قوم کہ مالک تھی علوم اور حِکَم کی — اب علم کا واں نام نہ حکمت کا پتا ہے

کھوج اُنکے کمالات کا لگتا ہے بس اتنا — گم دشت میں اک قافلہ بے طبل و درا ہے

بگڑی ہے کچھ ایسی کہ بنائے نہیں بنتی — ہے اس سے یہ ظاہر کہ یہی حکمِ خدا ہے

تھی آس تو تھا خوف بھی ہمراہ رجا بھی — اب خوف ہے مدت سے دلوں میں نہ رجا ہے

جو کچھ ہیں وہ سب اپنے ہی ہاتھوں کے ہیں کرتوت — شکوہ ہے زمانے کا نہ قسمت کا گِلا ہے

دیکھے ہیں یہ دِن اپنی ہی غفلت کی بدولت — سچ ہے کہ بُرے کام کا انجام بُرا ہے

کی زیبِ بدن سب نے ہے پوشاک کتاں کی — اور برف میں ڈوبی ہوئی کشور کی ہوا ہے

درکار ہیں یاں معرکہ میں جوشن و خفتان — اور دوش پہ یاروں کے وہی کہنہ ردا ہے

دریائے پُر آشوب ہے اک راہ میں حائل — اور بیٹھ کے گھوڑ ناؤ پر یاں قصدِ شنا ہے

ملتی نہیں اک بوند بھی پانی کی جہاں مفت — واں قافلہ سب گھر سے تہی دست چلا ہے

یاں نکلے ہیں سودے کو درم لے کے پُرانے — اور سکّہ رواں شہر میں مدت سے نیا ہے

فریاد ہے اے کشتیِ اُمت کے نگہبان — بیڑا یہ تباہی کے قریب آن لگا ہے

اے چشمۂ رحمتَ بابیِ انتَ و اُمّی — دُنیا پہ ترا لطف سدا عام رہا ہے

جس قوم نے گھر اور وطن تجھ سے چھڑایا — جب تو نے کیا نیک سلوک اُن سے کیا ہے

صدمہ دُرِ دنداں کو ترے جن سے کہ پہنچا — کی اُنکے لئے تو نے بھلائی کی دعا ہے

کی تو نے خطا عفو ان کینہ کشوں کی — کھانوں میں جنہوں نے کہ تجھے زہر دیا ہے

سو بار ترا دیکھ کے عفو اور ترحّم — ہر باغی و سرکش کا سر آخر کو جھکا ہے

جو بے ادبی کرتے تھے اشعار میں تیرے — منقول انہی سے تری پھر مدح و ثنا ہے

برتاؤ ترے جبکہ یہ اعدا سے ہیں تیرے — اعدا سے غلاموں کو کچھ امید سوا ہے

کر حق سے دعا امّتِ مرحوم کے حق میں — خطروں میں بہت جسکا جہاز آ کے گھرا ہے

امّت میں تیری نیک بھی ہیں بد بھی ہیں لیکن — دِلدادہ ترا ایک سے ایک اُن میں سوا ہے

ایمان جسے کہتے ہیں عقیدہ میں ہمارے — وہ تیری محبت تیری عترت کی وِلا ہے

ہر چپقلش دہرِ مخالف میں ترا نام — ہتھیار جوانوں کا ہے پیروں کا عصا ہے

جو خاک ترے در پہ ہے جاروب سے اُڑتی — وہ خاک ہمارے لئے داروئے شفا ہے

جو شہر ہوا تیری ولادت سے مشرف — اب تک وہی قبلہ تری اُمّت کا رہا ہے

جس ملک نے پائی تری ہجرت سے سعادت — کعبہ سے کشش اُسکی ہر اک دل میں سوا ہے

کل دیکھئے پیش آئے غلاموں کو ترے کیا — ابتک تو ترے نام پہ اک ایک فدا ہے

ہم نیک ہیں یا بد ہیں پھر آخر ہیں تمہارے — نسبت بہت اچھی ہے اگر حال بُرا ہے

گر بد ہیں تو حق اپنا ہے کچھ اور زیادہ — اخبار میں الطالحُ لِیْ ہم نے سُنا ہے

تدبیر سنبھلنے کی ہمارے نہیں کوئی — ہاں ایک دعا تیری کہ مقبولِ خدا ہے

خود جاہ کے طالب ہیں نہ عزت کے ہیں خواہاں — پر فکر ترے دین کی عزت کی سدا ہے

گر دین کو جوکھوں نہیں ذلت سے ہماری — اُمّت تری ہر حال میں راضی بہ رضا ہے

عزت کی بہت دیکھ لیں دنیا میں بہاریں — اب دیکھ لیں یہ بھی جو کہ ذلت میں مزا ہے

ہاں حالیؔ گستاخ نہ بڑھ حدِ ادب سے — باتوں سے ٹپکتا تری اب صاف گلا ہے

ہے یہ بھی خبر تجھ کو کہ ہے کون مخاطب
یاں جنبشِ لب خارج از آہنگ خطا ہے

## مولانا الطاف حسین حالی

وہ نبیوں میں رحمت لقب پانے والا　　مرادیں غریبوں کی بر لانے والا
مصیبت میں غیروں کے کام آنے والا　　قبائل کو شیر و شکر کرنے والا

فقیروں کا ملجا ضعیفوں کا ماوای
یتیموں کا والی غلاموں کا مولیٰ

خطا کار سے درگزر کرنے والا　　بد اندیش کے دل میں گھر کرنے والا
مفاسد کا زیر و زبر کرنے والا　　قبائل کا شیر و شکر کرنے والا

اُتر کر حِرا سے سوے قوم آیا
اور ایک نسخۂ کیمیا ساتھ لایا

مسِ خام کو جس نے کندن بنایا　　کھرا اور کھوٹا الگ کر دکھایا
عرب جس پہ قرنوں سے تھا جہل چھایا　　پلٹ دی بس اک آن میں اُس کی کایا

رہا ڈر نہ بیڑے کو موج بلا کا
ادھر سے اُدھر پھر گیا رُخ ہوا کا



## میر حسن دہلوی

نبی کون یعنی رسولِ کریمؐ — نبوت کے دریا کا دُرِ یتیم
ہوا گو کہ ظاہر میں اُمّی لقب — یہ علمِ لدُنّی کھُلا دل پر سب
بغیر از لکھے او کیے تب بے رقم — چلے حکم پر اس کے لوح و قلم
کیا حق نے نبیوں کا سردار اُسے — بنایا نبوت کا حقدار اُسے
نبوت جو کی حق نے اس پر تمام — تھا اشرف الناس خیر الانام
بنایا سمجھ بوجھ کر خواب اُسے — خدا نے کیا اپنا محبوب اُسے
کہوں اس کے رتبے کا کیا میں بیان — کھڑے ہوں جہاں باندھے صف مرسلاں
محمدؐ کے مانند جگ میں نہیں — ہوا ہے نہ ایسا نہ ہوگا کہیں

•

## مولوی اسماعیل میرٹھی

وہ علم و حکمت سکھانیوالا! پیامِ حق کا وہ لانیوالا!
کلام حق کا سُنانے والا عذابِ حق سے ڈرانے والا
وہ رسم بد کا چھڑانے والا وہ جہل و بدعت مٹانے والا
وہ بُت پرستی اٹھانے والا وہ سیدھے رستے چلانے والا
خدا پرستی بتانے والا وہ عامیوں کا بچانے والا
مقام محمود پانے والا وہ بیتِ اقصےٰ کا جانے والا
صلات اس پر سلام اس پر اور اُسکے سب آلِ باصفا پر
اور اس کے اصحابِ باوفا پر اور اس کے احبابِ اتقیا پر
وہ جلوہ ہے نورِ کبریا کا وہ صدر ہے نبیؐ اصطفا کا
امام ہے خیلِ انبیا کا ہے پیشوا مسلکِ ہُدیٰ کا
معین انصاف اور وفا کا مٹانیوالا ہے وہ جفا کا
طبیب ہے شرک اور ریا کا کہ خاص بندہ ہے وہ خدا کا
ہے آئینہ صدق اور صفا کا وہ شاہ ہے تسلیم اور رضا کا
وہ قبلہ ہر شاہ کا گدا کا وہ کعبہ ابرار و اصفیا کا
صلوات اس پر سلام اُس پر اور اس کے سب آلِ باصفا پر
اور اس کے اصحابِ باوفا پر اور اس کے احبابِ اتقیا پر

## اکبر الٰہ آبادی

ذکرِ رسولؐ پاک ہے فخرِ زمانِ انس وجاں

روح کو ہے اس سے سرور قلب ہے اس سے مطمئن

ولولۂ دلِ جواں قوتِ خاطرِ مُسن ہے

سنئے اگر ہوش وگوش وِردِ ملک ہے رات دن

خضرِ رکوع ہے یہی شوقِ سجود اسی سے ہے

حالتِ ذوقِ وجد کا دلمیں ورود اسی سے ہے

دینِ خدائے پاک کی شان ونمود اسی سے ہے

منبعِ خیر ہے یہی سببِ وجود اسی سے ہے

ہے یہ وہ نام خاک کو پاک کرے نکھار کر

ہے یہ وہ نام خار کو پھول کرے سنوار کر

ہے یہ وہ نام ارض کو کردے سما ابھار کر — اکبر اسی کا وِرد تو صدق سے اب شمار کر

# اصغر گونڈوی

کچھ اور عشق کا حاصل نہ عشق کا مقصود
جز ایں کہ لطف خلش ہائے نالۂ بے سود

اگر خموش رہوں میں، تو تو ہی سب کچھ ہے
جو کچھ کہا تو تیرا حسن ہو گیا محدود

مقام جہل کو پایا نہ علم و عرفاں نے
میں بے خبر ہوں باندازۂ فریب شہود

چلوں میں جان حزیں کو نثار کر ڈالوں
نہ دیں جو اہل شریعت جبیں کو اذن سجود

وہ سرور دو جہاں، وہ محمدؐ عربی
بہ روح اعظم پاکش درود نامحدود

ضیائے حسن کا ادنیٰ سا یہ کرشمہ ہے
چمک گئی ہے شبستان غیب و بزم شہود

کچھ اس ادا سے مرا اس نے مدعا پوچھا
ڈھلک پڑا مری آنکھوں سے گوہر مقصود

●

## احمد رضا خان بریلوی

مصطفےٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام
شمع بزم ہدایت پہ لاکھوں سلام

فتح بابِ نبوت پہ بے حد درود!
ختم دورِ رسالت پہ لاکھوں سلام

جس کے ماتھے شفاعت کا سہرا رہا
اس جبینِ سعادت پہ لاکھوں سلام

جس طرف اٹھ گئی دم میں دم آگیا
اس نگاہِ عنایت پہ لاکھوں سلام

اس کی پیاری فصاحت پہ بے حد درود
اس کی دلکش بلاغت پہ لاکھوں سلام

اس کی باتوں کی لذّت پہ لاکھوں درود!
اس کے خطبے کی ہیبت پہ لاکھوں سلام

وہ دعا جس کا جوبن بہار قبول
اس نسیم اجابت پہ لاکھوں سلام

جس کی تسکین سے روتے ہوئے ہنس پڑے
اس تبسم کی عادت پہ لاکھوں سلام

جس کو بارِ دو عالم کی پروا نہیں
ایسے بازو کی قوت پہ لاکھوں سلام

کُل جہاں ملک اور جو کی روٹی غذا
اس شکم کی قناعت پہ لاکھوں سلام

پہلے سجدہ پہ روزِ ازل سے درود!
یادگاری امت پہ لاکھوں سلام

مجھ سے خدمت کے قدسی کہیں ہاں رضا
مصطفےٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام



احمد رضا خاں بریلوی

لم یاتِ نظیرک فی نظرٍ
مثلِ تو نہ شد پیدا جانا
جگ راج کو تیرے سر سو ہے
تجھ کو شہہ دوسرا جانا
البحرُ علاَ والموجُ طغیٰ
میں بیکس و طوفاں ہو شربا
منجدھار میں بگڑی ہوا
موری نیا پار لگا جانا
یا شمس نظرت الیٰ لیلی
چو بطیبہ رسی عرضے بکنی

توری جوت کی جھلجھل جگ میں رچی
میری شب نے نہ دن ہونا جانا
لَکَ بَدْرٌ فِی الْوَجْہِ الْاَجْمَل
خط ہالہ مہ زلف ابر اجل
تورے چندر چندر پر کنڈل
رحمت کی بھرن برسا جانا
اَنَا فِی عَطَشٍ وَ سَخَاکَ اَتَم
اے گیسوئے پاک اے ابرِ کرم
برسن ہارے رم جھم رم جھم
دو بوند ادھر بھی گرا جانا
اَلرُّوحُ فِدَاکَ فَزِدْ حَرَقاً
یک شعلہ دگر بر زن عشقا
مورا تن من دھن سب پھونک دیا
یہ جان بھی پیارے جلا جانا
بس خامۂ خامِ نوائے رضا
یہ طرز میری نے رنگ مرا
ارشادِ احبا ناطق تھا
ناچار اس راہ پڑا جانا

# اختر شیرانی

کس نے پھر چھیڑ دیا قصۂ لیلائے حجاز
دل کے پردوں میں مچلنے رہی غنائے حجاز

بھر کے دامن میں غریبوں کی دعائیں لے جا
اے نسیم سحر، اے بادیہ پیمائے حجاز

بزم ہستی میں ہے ہنگامۂ محشر برپا
اب تو ہو خواب سے بیدار مسیحائے حجاز

مئے افرنگ میں باقی نہ رہے کوئی سرور
ہم نے جس دن سے چکھی ہے مئے مینائے حجاز

دل دیوانہ دعا مانگ وہ دن پھر آئے
وہی ہم ہوں وہی سجدے وہی صحرائے حجاز

کون سے خواب میں ہے محو تو اے روح بلال ؓ
گونج اٹھے تری تکبیر سے دنیائے حجاز

خاک یثرب کے ہر اک ذرے سے آتی ہے صدا
اخترِ خاک نشیں ناصیہ فرسائے حجاز

## مولانا اسمٰعیل شہید

اسی سے ہے مقصود اصلی خطاب ۔ وہی ہے گا مضمونِ امّ الکتاب

خصوصاً کہ جو اکمل انسان ہے ۔ وہ سارے صحیفوں کا عنواں ہے

وہ انسان اکمل ہے سُنتے ہو کون؟ ۔ ہوئے مفتخر جس سے یہ دونوں کون

نبی البرایا، رسول کریمؐ ۔ نبوت کے دریا کا دُرِّ یتیم

حبیبِ خدا، سیّد المرسلین ۔ شفیع الوریٰ، ہادیٔ راہِ دین

محمدؐ ہے نام ان کا احمد لقب ۔ بیاں ہو سکے منقبت ان کی کب

دل ان کا جو ہے مخزنِ سرِّ غیب ۔ مبرا خطا سے ہے بے شک و ریب

بظاہر جو ہے مقطع انبیاء ۔ حقیقت میں ہے مطلع اصفیاء

ہے اول میں پیدا ہوا ان کا نور ۔ بہ ظاہر کیا گو کہ آخر ظہور

جو اس میں تامل ذرا کیجئے ۔ ابھی نکتہ باریک پا لیجئے

کہ جب سب سے اکمل وہ افشاں ہوا ۔ تو بے شک وہ تصویر رحمٰن ہوا

ہے دستور یہ ناظموں کا تمام ۔ کہ آخر کو ہوتا ہے ناظم کا نام

سو تھا انبیاء کا قصیدہ عجیب ۔ ہوا ختم اس کا بہ نہجِ غریب

تخلص کا موقعہ تھا یا د دہاں ۔ سو تصویرِ ناظم ہوں واں عیاں

الٰہی ہزاروں درود و سلام

تو بھیج ان پہ اور ان کی اُمّت پہ عام

## نواب مرزا خان داغؔ دہلوی

خدا دے تو دے آرزوئے محمدؐ
کریں چشم و دل جستجوئے محمدؐ

کہاں باغِ جنت کہاں باغِ یثرب
کہاں بوئے گُل اور بوئے محمدؐ

خوشی سے اچھل جائیں تسنیم و کوثر
جو مل جائے آبِ وضوئے محمدؐ

کہوں کیوں نہ ہر بار صلّ علیٰ میں
تصور میں پھرتا ہے روئے محمدؐ

بنیں دست مژگاں مرے پاؤں یارب
کروں طے ان آنکھوں سے کوئے محمدؐ

الٰہی نہ ہو داغؔ کا بال بیکا
رگِ جاں بنے تارِ موئے محمدؐ

## ڈاکٹر سر محمد اقبال

شیرازہ ہوا ملتِ مرحوم کا ابتر
اب تو ہی بتا تیرا مسلمان کدھر جائے!

وہ لذّتِ آشوب نہیں بحرِ عرب میں
پوشیدہ جو ہے مجھ میں وہ طوفان کدھر جائے

ہر چند ہے بے قافلہ و راحلہ و زاد
اس کوہ و بیاباں سے حُدی خواں کدھر جائے

اس راز کو اب فاش کر اے روحِ محمدؐ
آیاتِ الٰہی کا نگہبان کدھر جائے

## ڈاکٹر سر محمد اقبالؒ

لوح بھی تو قلم بھی تو تیرا وجود الکتاب
گنبدِ آبگینہ رنگ تیرے محیط میں حباب
عالمِ آب و خاک میں تیرے ظہور سے فروغ
شوکتِ سنجر و سلیم تیرے جلال کی نمود
فقر جنیدؒ و بایزیدؒ تیرا جمالِ بے نقاب
شوق اگر نہ ہو میری نماز کا امام
میرا قیام بھی حجاب میرا سجود بھی حجاب
تیری نگاہِ ناز سے دونوں مراد پا گئے
عقل غیاب و جستجو عشق حضور و اضطراب

•

## نواب بہادر یار جنگ

اے کہ ترے وجود پہ خالقِ دو جہاں کو ناز

اے کہ ترا وجود ہے وجہِ وجود کائنات

اے کہ ترا سر نیاز حد کمال بندگی

اے کہ ترا مقام عشق قرب تمام عین ذات

خوگر بندگی تھے جو تیرے طفیل میں ہوئے

مالکِ مصر و کاشغر وارث دجلہ و فرات

تیرے بیاں سے کھل گئیں تیرے عمل سے حل ہوئیں

منطقیوں کی الجھنیں فلسفیوں کی مشکلات

مدحتِ شاہ دو سرا مجھ سے بیاں ہو کس طرح

تنگ مرے تصورات پست مرے تخیلات

## مولانا حسرتؔ موہانی

پھر آنے لگیں شہرِ محبّت کی ہوائیں
پھر پیشِ نظر ہو گئیں جنت کی فضائیں

اے قافلے والو! کہیں وہ گنبدِ خضرا
پھر آئے نظر ہم کو کہ تم کو بھی دکھائیں

ہاتھ آئے اگر خاک تیرے نقشِ قدم کی
سر پر کبھی رکھیں، کبھی آنکھوں سے لگائیں

نظارہ فروزی کی عجب شان ہے پیدا
یہ شکل و شمایل یہ عبائیں یہ قبائیں

کرتے ہیں عزیزانِ مدینہ کی جو خدمت
حسرتؔ انہیں دیتے ہیں وہ سب دل سے دعائیں

## مولانا حسرت موہانی

قابو میں نہیں ہے دلِ شیدائے مدینہ
کب دیکھئے بر آئے تمنائے مدینہ

خوشبوئے رسالت سے ازبس کہ معطر
ہر ذرۂ آبادی و صحرائے مدینہ

ہے بیخودیٔ عشق حقیقی کا شناسا
ہر دل کہ ہے مخمورِ تولائے مدینہ

آتی ہے جو ہر شے سے یہاں اُنس کی خوشبو
دنیائے محبت ہے کہ دنیائے مدینہ

ہے شام اگر گیسوئے احمدؐ کی سیاہی
تو نورِ خدا صبحِ دل آرائے مدینہ

اے وہ کہ سرورِ ابدیؔ کا ہے طلبگار
پی ساغرِ دل سے مئے مینائے مدینہ

ڈر غلبۂ اعداؔ سے نہ حسرت کہ ہے نزدیک
فرمائیں مدد سیدِ والائے مدینہ

## محسنؔ کاکوروی

سمت کاشی سے چلا جانبِ متھرا بادل
برق کے کاندھے پہ لائی ہے صبا گنگا جل

جس طرف ہاتھ بڑھیں کفر کے ہٹ جائیں قدم
جس جگہ پاؤں رکھیں سجدہ کریں لات وہبل

تیری تشبیہہ کا ہے آئینہ خانہ تنزیہہ
شانِ بیرنگیٔ مطلق ہے تجھے رنگ محل

ہے حقیقت کو مجاز آپ کا حیرت کا مقام
بے نیازی کو نیاز آپ کا نازش کا محل

ہو سکا ہے کہیں محبوبِ خدا غیرِ خدا
اک ذرا دیکھ سمجھ کر مری چشمِ احول

کیا جھکا کعبے کی جانب کو ہے قبلہ بادل
سجدہ کرتا ہے سوئے یثرب و بطحا بادل

بحرِ امکاں میں رسولِ عربیؐ دُرِّ یتیم
رحمتِ خاص خداوند تعالےٰ بادل
تھا بندھا تار فرشتوں کا درِ اقدس پر
شبِ معراج میں تھا عرشِ معلیٰ بادل

سب سے اعلیٰ تری سرکار ہے سب سے افضل
میرے ایمانِ مفصل کا یہی ہے مُجمل

ہے تمنا کہ رہے نعت سے تیری خالی
نہ مرا شعر نہ قطعہ نہ قصیدہ نہ غزل
آرزو ہے کہ ترا دھیان رہے تادمِ مرگ
شکل تیری نظر آئے مجھے جب آئے اجل
صفِ محشر میں ترے ساتھ ہو تیرا مداح
ہاتھ میں ہو یہی مستانہ قصیدہ یہ غزل!
کہیں جبرئیل اشارے سے کہ ہاں بسم اللہ'
سمتِ کاشی سے چلا جانبِ متھرا بادل

## مولانا محمد علی جوہر

کلفتِ قطعِ منازل ہوئی کافور ہے آج
ہے مدینہ سے جو نزدیک تو سب دور ہے آج

اپنے پلّے کوئی سوغات نہیں اسکے سوا
نقدِ جاں نذر کرا ے دل یہی دستور ہے آج

سنگِ درتک تو بہر کیف رسائی بخشی
دیکھوں کیا کیا مرے سرکار کو منظور ہے آج

آرزو ہائے دو عالم تھیں اور اک دل کل تک
فقط اک تیری تمنّا سے وہ معمور ہے آج

اب بھی دیدار سے محروم ہی رکھیئے گا ہمیں
تھی جو اک حسرتِ پابوس بدستور ہے آج

جس سے چہرے دمک اٹھتے تھے کبھی یثرب کے
دیکھو جوہر کی بھی آنکھوں کا وہی نور ہے آج

## مولانا محمد علی جوہر

تنہائی کے سب دن ہیں تنہائی کی سب راتیں
اب ہونے لگیں ان سے خلوت میں ملاقاتیں

ہر لحظہ تسلی ہے ہر آن تسلی ہے
ہر وقت ہے دل جوئی ہر دم ہیں مداراتیں

کوثر کے تقاضے ہیں، تسنیم کے وعدے ہیں
ہر روز یہی چرچے ہر رات یہی باتیں

معراج کی سی حاصل سجدوں کی کیفیت ہے
اک فاسق و فاجر میں اور ایسی کراماتیں

بے مایہ سہی لیکن شاید وہ بلا بھیجیں
بھیجی ہیں درودوں کی کچھ ہم نے بھی سوغاتیں

## مولانا ظفر علی خان

وہ شمع اُجالا جس نے کیا چالیس برس تک غاروں میں
اک روز جھلکنے والی تھی سب دنیا کے درباروں میں

گر ارض و سما کی محفل میں لولاکَ لما کا شور نہ ہو
یہ رنگ نہ ہو گلزاروں میں، یہ نُور نہ ہو سیّاروں میں

جو فلسفیوں سے کھُل نہ سکا اور نکتہ وروں سے حل نہ ہوا
وہ راز اِک کملی والے نے بتلا دیا چند اشاروں میں

وہ جنس نہیں ایمان جسے لے آئیں دکانِ فلسفہ سے
ڈھونڈے سے ملیگی عاقل کو یہ قرآں کے سی پاروں میں

ہیں کرنیں ایک ہی مشعل کی بوبکرؓ و عمرؓ عثمانؓ و علیؓ
ہم مرتبہ ہیں یارانِ نبیؐ کچھ فرق نہیں اِن چاروں میں



## مولانا ظفر علی خان

رونقِ بزمِ دودۂ آدم — صلی اللہ علیہ وسلم

خواجۂ گیہان سرورِ عالم — صلی اللہ علیہ وسلم

جلوہ شناسِ وحدت منزل — جلوہ نمائے نور حقیقت

ہادی اکبر مصلحِ اعظم — صلی اللہ علیہ وسلم

ہوگئی اس پر ختم رسالت — دیتے گئے ہیں جس کی شہادت

موسیٰ و عمراں عیسیٰ و مریم — صلی اللہ علیہ وسلم

ہے عرب اس کا اور عجم اسکا — تھامے ہوئے ہیں ہم علم اسکا

وہ ہے ہمارا اس کے ہیں سب ہم — صلی اللہ علیہ وسلم

## مولانا ظفر علی خان

اے کہ ترا جمال ہے زینتِ محفلِ حیات
دونوں جہاں کی رونقیں ہیں ترے ہی حسن کی زکات

تیری جبین سے آشکار پرتوِ ذات کا فروغ
اور ترے کوچہ کا غبار سرمۂ چشمِ کائنات

بارگہ الست سے بخش دیئے گئے تجھے
سب ملکی تصرفات سب فلکی تجلیات

چہرہ کشا کرم ترا قاف سے تا بہ قیروان
لطف ترا کرشمہ سنج کعبہ سے تا بہ سومنات

تیرے سلام کے لئے گلشن قدس کے طیور
گھوم رہے ہیں ڈال ڈال جھوم رہی ہے پات پات

دیکھتے ہی ترا جلال کفر کی صف الٹ گئی

جھک گئی گردنِ ہبل ٹوٹ گیا طلسم لات

آنکھ کے اک اشارہ سے تو نے معا بدل دئے

ذہن کے سب تصورات قلب کے سب تاثرات

چون و چگونہ و چرا تا بہ ابد و تا بکے!

حل کئے ایک بات میں تو نے یہ سرمدی نکات

غیر کو خویش کر دیا نیش میں نوش بھر دیا

پل میں درست کر دئے بگڑے ہوئے تعلقات

کیا ہی وہ انقلاب تھا ڈھل گئے جس میں ایکسا تھ

لزبن و پیرس و دمشق بیکن و دہلی و ہرات

از سرِ نو کیا گیا دودۂ آدم ارجمند

اٹھ گئی قید خون و رنگ مٹ گیا فرقِ نسل و ذات

شانِ خدائے پاک تھی یثربیوں کی سادگی!

جس پہ نثار ہو گئے سب عجمی تکلفات

تری ثنا میں تر زباں ہو گیا جو میری طرح

اس کے قلم میں آگئی شانِ روانی فرات

پست و بلند کے لئے عام ہیں تیری رحمتیں

عرش سے اور فرش سے تجھ پہ سلام اور صلات

اے کہ رواں رواں ترا درد میں ہے بتا ہوا
کس کو تیرے سوا سنائے جائیں ہم اپنی مشکلات

سر پر اندھیری رات ہے گھر گئی ہے بھنور میں ناؤ
موج بلا ہے تاک میں دور ہے ساحلِ نجات

تھام کے پایۂ عرش کا کر یہ ادب سے التجا
اے کہ ہے مبدءِ فیوض ایک فقط تری ہی ذات

بندے بھلے ہوں یا برے تو تو ہے اے خدا کریم
قطع ہو کیوں کریم کا سلسلۂ نوازشات

موردِ لطفِ خاص پر کس لئے آج یہ عتاب
ہم سے پھرا ہوا ہے کیوں گوشۂ چشمِ التفات



## مولانا ظفر علی خان

اے نشانِ رحمتِ حق مظہرِ شانِ جمیل
تو نے کی تکمیلِ آئینِ مسیحا و خلیل
کر دیا تو نے قوامِ دین و دنیا معتدل
ناخنِ رہبانیت کی جڑ میں ٹھونکی تو نے کیل
ہم ترے احکام پر جب تک عمل کرتے رہے
ہم کو ڈھونڈے سے نہ ملتا تھا کہیں اپنا مثیل
مشرق و مغرب کے دفتر کو الٹ دیتے تھے ہم
اور ہمارے فیصلوں کی ہو نہ سکتی تھی اپیل
جب چمکتا تھا ہمارا خنجرِ خارا شگاف
فتح و نصرت کو نہ رہتی تھی مجالِ قال و قیل
چھوڑ دی ہے جب سے لیکن ملتِ بیضا کی راہ
ہم مسلمان ہو گئے دنیا کی قوموں میں ذلیل
ہم کو آج آنکھیں دکھاتے ہیں ہمارے ریزہ چیں
بن گئے شہباز کل تک جن کو ہم سمجھے تھے چیل
ہم بھلے ہیں یا برے ہیں ہیں ترے آخر غلام
ہم کو ہم چشموں میں اے آقا نہ ہونے دے ذلیل

## سیماب اکبرآبادی

تجلی گاہِ وحدت بن گیا دنیا کا پروانہ
سلام اے صبحِ کعبہ السّلام اے شامِ بتخانہ

یہ کون آیا ہے کعبہ میں بہ اندازِ خلیلانہ؟
کہ حرفِ نعرہ لبیک ہے ناقوسِ بتخانہ

یہ دورِ اندازیاں اچھی ہیں برقِ حُسنِ جانانہ
قرن میں کوئی سودائی حبش میں کوئی دیوانہ

کچھ ایسی جاذبیت ہے رُخِ حُسنِ محمدؐ میں
کہ شمعِ طور پر جاتا نہیں اب کوئی پروانہ

ادھر آؤ بلال رضؓ ان انگلیوں کی میں بلائیں لوں
کیا جن سے عمر بھر ہے نبیؐ کی زلف کا شانہ

عرب والوں کو اے سیماب سُن کر نیند آئی ہے
کہانی بن گیا ہے میری بے تابی کا افسانہ

## سیماب اکبر آبادی

بعدِ مدت آخرکار آئی وہ وعدے کی رات
بانگِ "سبحان الذی اسریٰ" سے گونجی کائنات
کہکشاں کے قلب سے نکلا سفر کا راستہ
فرش سے تا عرش اک جادہ ہوا آراستہ
جنتوں پر از سرِ نو تازگی چھانے لگی
بلبلِ سدرہ کے نغموں کی صدا آنے لگی
چاند سورج آئینہ بندی نئی کرنے لگے
قمقموں میں اپنے تارے روشنی بھرنے لگے
بہرِ استقبال صف آرا ہوئے قدسی تمام
جا بجا پیغمبر استادہ ہوئے بہرِ سلام

رات کیا تھی، سلسلہ تھا ایک رنگ و نور کا
کھل پڑا تھا عالمِ مستی میں گیسو حور کا
بے محابا طالب و مطلوب کے ملنے کی رات
خلوتِ "قوسین" میں محبوب سے ملنے کی رات
جگمگاتی لہلہاتی نور برساتی ہوئی
مسکراتی گنگناتی گونجتی گاتی ہوئی
جھومتی انگڑائی لیتی مستیاں کرتی ہوئی
صبحِ روزِ عید کی سی شوخیاں کرتی ہوئی
رنگِ "مازاغ البصر" کی کیفیت سے سُرمگین
طورِ سینا درکنار و سنگِ اسوَد درجبین
روپ میں لیلےٰ وشی رفتار اٹھلاتی ہوئی
ایک رات اور وسعتِ کونین پر چھائی ہوئی
جیسے اِک گھنگور بادل جیسے اک رنگین خواب
جیسے جنت کی جوانی جیسے حوروں کا شباب

آخرِ ماہِ رجب کی وہ نویلی رات تھی — لاکھ راتوں کا خلاصہ ایک اکیلی رات تھی
خواب آسودہ فضا تھی عالمِ اجسام کی — چال مدہم ہوگئی تھی گردشِ ایام کی
اُمِّ ہانیؓ کے مکاں میں محوِ راحت تھے حضورؐ — ہو رہا تھا بالا بالا اہتمامِ رنگ و نور!

دعوتِ معراج لے کر آئے جب جبریلِ امین
عرش کی جانب چلے تاشاہنشہِ دنیا و دیں

خاک واں کے جھک کے بوسے آسماں لینے لگا
ارتقا انساں کا انگڑائیاں لینے لگا

کس پہ یہ رازِ مشیت ہو سکا ہے آشکار
کون اسرار الٰہی کا ہوا ہے راز دار؟

آدمِ اول کو جنت سے گرایا خاک پر
جلوہ گستر ابنِ آدم کو کیا افلاک پر

اوّل اوّل آدمی کو عالمِ اسفل ملا
آخر آخر عالمِ کبریٰ ہوا اس کو عطا

پہلے کوہِ طور تک موسیٰ کی گیرائی ہوئی
آسماں تک پھر مسیحاؑ کی پذیرائی ہوئی

پھر بلایا عرش پر اپنے رسولؐ پاک کو
رفتہ رفتہ یوں ملی معراج مشت خاک کو

منزلت اس رات کی اک سوچنے کی بات ہے
جو شبِ معراجِ انساں ہے یہی وہ رات ہے

ہو چکے جب عبد اور معبود میں راز و نیاز
ہو گئی انسانیت روحانیت سے سرافراز

قربتِ محبوب تھی اک گو مگو کا ماجرا
یعنی جو دیکھا وہ دیکھا اور سنا جو کچھ سنا

تھا یہ منشا اب یہیں رہ جاؤ اے میرے حبیبؐ
عرش و کرسی کو تمہارا فخرِ قربت ہو نصیب

سلسبیل و کوثر و تسنیم کو دو آبرو
گلشنِ فردوس کو حاصل ہو تم سے رنگ و بو

آسمانوں کو تمہارا قرب وجہِ ناز ہو
عالمِ لاہوت پابوسی سے سرافراز ہو

ہو گئے خاموش یہ سن کر رسولؐ مجتبےٰؐ
کہہ رہا تھا چپکے چپکے دل کہ جو تیری رضا

عرش گھبرایا وقارِ سیدِ ابرارؐ سے
آسماں خم ہو گئے انسانیت کے بار سے

کوثر و تسنیم پر طاری ہوا یکسر سکوت
تھا ملائک کی زباں پر وردِ حیٌّ لایموت

رنگ جنت کا بھی اس تجویز سے فق ہو گیا
فیصلہ جو کچھ ازل کا تھا وہ برحق ہو گیا

لوٹ آئے جانبِ دنیا رسولؐ کائنات
پیکرِ مردہ میں جیسے عود کر آئے حیات

محفلِ انساں میں پھر انسانِ کامل آگیا　　قالبِ کونین میں کونین کا دل آگیا

عرش عالی ظرف انساں کے نہ قابل ہو سکا　　آسماں بارِ نبوّت کا نہ حاملِ ہو سکا

جلوۂ احمدؐ سے دنیا ضوفشاں کر دی گئی

یہ امانت پھر سپردِ خاکداں کر دی گئی



## محشر بدایونی

وہ نور کی مشعل روشن کی اِک خاک نشینِ بطحا نے
عالم پہ طرب کا رنگ آیا ضَو دینے لگے ظُلمت خانے

کیا قافلہ پیمایانِ فلک ، کیا انجمن آرایانِ زمیں
اُس ماہ کے سب ہیں شیدائی اُس شمع کے سب ہیں پروانے

تنظیم و عمل، تہذیب و ادب، اخلاص و وفا ، ایثار و کرم
سرکار کے حُسنِ سیرت سے کیا کچھ نہیں سیکھا دُنیا نے

خلقِ شہ بندہ پرور کی قرآں گواہی دیتا ہے!
اس نکتے کو وہ کیا سمجھیں قرآں سے ہیں جو بیگانے

وہ جلوۂ بزمِ صبحِ ازل ظاہر نہ اگر یوں ہو جاتا!
بے نام حقایق رہ جاتے بے عنواں سارے افسانے

اس رحمتِ سایۂ گستر سے دامن کو جو وابستہ رکھتے
برباد نہ ہوتے شہر کبھی ویران نہ رہتے ویرانے

جو خُم تھے مئے باطل سے بھرے اِک آن میں سب ٹوٹ گئے
مے خواروں میں گردش کرنے لگے توحید کی مے کے پیمانے



## غلام رسول کامگار

حضرتِ آدمؑ صفی اللہ ہیں بے شک بوالبشر
اور محمد مصطفیٰؐ خیر الرسل خیر البشر
آپؐ ہیں سب انبیاء و مرسلیں کے تاجِ سر
سرمۂ مازاغ سے مکحول ہیں ان کے بصر
آپؐ ہیں مثلِ بشر اس پر میرا ایمان ہے
آپؐ ہیں خیر البشر اس پر میرا ایقان ہے

انبیاؤں میں کسی کا ایسا پایہ ہی نہیں — زور جہاں میں زیرِ سایہ گرچہ سایہ ہی نہیں
الغرض ماؤں نے ایسا کوئی جایا ہی نہیں — مختصر ہے بس یہی ایسا کوئی آیا نہیں

آپؐ ہیں مثلِ بشر اس پر میرا ایمان ہے
آپؐ ہیں خیر البشر اس پر میرا ایقان ہے

سب سے پہلے جو ہوا پیدا وہ ہے نورِ نبیؐ
جانتے مولا مکاں کیا ہے وہ طورِ نبیؐ

پورِ خلیل اللہ ہے پورِ نبیؐ
پنجوقتی جو اذاں ہے وہ تو ہے صورِ نبیؐ

آپؐ ہیں مثلِ بشر اس پر میرا ایمان ہے
آپؐ ہیں خیر البشر اس پر میرا ایقان ہے

مریم صدیقہ آئیں آسیہ بھی آگئیں
وقتِ تولیدِ محمدؐ بنکے دایہ آگئیں

آمنہ کی دلدہی کرنے وہ دونوں آگئیں
بہرِ تکریم محمدؐ ملکے دونوں آگئیں

آپؐ ہیں مثلِ بشر اس پر میرا ایمان ہے
آپ ہیں خیر البشر اس پر میرا ایمان ہے

وقتِ زادن قصرِ کسریٰ کے وہ چودہ کنگرے
گر گئے۔ آتشکدے آناً فاناً بجھ گئے

باعثِ امساکِ باراں سے جو رقبے تھے جلے
رحمۃً للعٰلمینؐ آکر ہوئے سارے ہرے

آپؐ ہیں مثلِ بشر اس پر میرا ایمان ہے
آپؐ ہیں خیر البشر اس پر میرا ایمان ہے

آپ ہیں مثلِ بشر ایسا بشر کوئی نہیں
ہے اگر کبھی تو جبر اس سا جبر کوئی نہیں

رخ تیرا رشکِ قمر اس سا قمر کوئی نہیں
بعدِ حق رتبہ تیرا کوئی نبیؐ برتر نہیں

آپؐ ہیں مثلِ بشر اس پر میرا ایمان ہے
آپؐ ہیں خیر البشر اس پر میرا ایقان ہے

آپ بے کھائے پیئے رکھتے رہے صوم وصال
دن تو دن تھا اب بھی تمی آپ کی یومِ وصال

اے صحابہ ایسا کرنیکی نہیں تم کو مجال
ہے کھلاتا اور پلاتا مجھکو ربِ ذوالجلال

آپؐ ہیں مثلِ بشر اسپر میرا ایمان ہے

آپؐ ہیں خیر البشر اسپر میرا ایقان ہے

پڑھ کے سنت فجر کی قیلولہ بھی کرتے تھے آپؐ
پھر جماعت حاضرینوں کو پڑھا لیتے تھے آپؐ

اور اُبیتُ عِندَ رَبّی صاف فرماتے تھے آپؐ
کب اجازت ایسا کرنیکی کبھی دیتے تھے آپؐ

آپؐ ہیں مثلِ بشر اسپر میرا ایمان ہے

آپؐ ہیں خیر البشر اسپر میرا ایقان ہے

بعد رحلت منع کیوں تھا بہرِ ازواجِ نبیؐ
منع ہے قرآن سے ثابت بہرِ ازواجِ نبیؐ

منع ہے تنکیح کیوں از بہر ازواجِ نبیؐ
خاص کر یہ حکم کیوں ہے بہرِ ازواجِ نبیؐ

آپؐ ہیں مثلِ بشر اسپر میرا ایمان ہے

آپؐ ہیں خیر البشر اسپر میرا ایقان ہے

بیخبر معراج کا کہتے ہیں روحانی ہوا
سیرِ اسرای یعنی سیرِ عرش رحمانی ہوا

اُن سے پوچھو کس تعجب پر ہے سبحان الّذی
خواب پر۔ اسرای بعبدہٖ پر کہ روحانی ہوا

آپؐ ہیں مثلِ بشر اسپر میرا ایمان ہے

آپؐ ہیں خیر البشر اسپر میرا ایقان ہے

کیوں نہیں کہتے کہ آیا لامکاں ہی آپؐ تھا
اس زمین پر آیا جھک کر آسماں ہی آپؐ تھا

مرد ِنگ جب دیکھ سکتی ہی نہ اپنے آپ کو
شیشۂ حسنِ نبیؐ میں وہ نمایاں آپ تھا

آپؐ ہیں مثلِ بشر اس پر میرا ایمان ہے
آپؐ ہیں خیر البشر اس پر میرا ایقان ہے

رات کی اور اور دلی کی روح بھی محتاج تھی — کیا براق، برقیا کی روح بھی محتاج تھی
نور کی کشتی بھلا کیا نوح کی محتاج تھی — اسقدر صفتیں ہوں جسکی اور صدرِ منشرح

آپؐ ہیں مثلِ بشر اس پر میرا ایمان ہے
آپؐ ہیں خیر البشر اس پر میرا ایقان ہے

سب کا مالک اور مُعطی میں ہوں قاسم تو ہی تُو — گفتگو کا ماحصل تھا ایک میں اور ایک تو
میں تیرا اور تو میرا اور باعثِ کُن تو ہی تُو — حُسن تیرا آئینہ میں تیرے ہوں میں

آپؐ ہیں مثلِ بشر اس پر میرا ایمان ہے
آپ ہیں خیر البشر اس پر ایقان ہے

اور فقیرِ بے نوا ہیں شاہِ شاہاں کے حضور — چیونٹیوں نے حاضری دی ہے سُلیماں کے حضُور
نشرِ الطاف و کرم ہے شان شایانِ حضُور — ہیں صلائے عام پر حاضر ہوئے سارے غلام

آپ ہیں مثلِ بشر اس پر میرا ایمان ہے
آپ ہیں خیر البشر اس پر میرا ایقان ہے

جاں نثار آئے ہیں در پر اے ہمارے جاں نواز — دلفگار آئے ہیں سارے ہمارے دلنواز
گوشۂ چشمِ کرم اس کی طرف ہو نیم باز — کامگار آیا ہے در پر بادلِ پر صد گداز

آپ ہیں مثلِ بشر اس پر میرا ایمان ہے
آپ ہیں خیر البشر اس پر میرا ایمان ہے

## جوش ملیح آبادی

تو وہ صنم کہ پھونک دی بزمِ نشاطِ کافری
رعشۂ خوف بن گیا رقصِ بتانِ آذری
خشک عرب کی خاک سے لہریں اٹھیں نیاز کی
قلزمِ نازِ حسن میں اُف رے تیری شناوری
جھوم رہی ہے کائنات عشوہ طراز وہ ادا
حسنِ ازل ہے وجد میں ہوش رُبا یہ دلبری
کُن سے ہے تیرے منتظم پست و بلند کائنات
ساز سے تیرے منضبط گردشِ چرخِ چنبری
بھٹکے ہوؤں پہ کی نظر رشکِ خضر کر دیا
سلجھا ہوا تھا کس قدر تیرا دماغ رہبری
تیرے سخن سے دب گئے لاف و گزاف کفر کے
تیرے نفس نے سرد کی گرمیٔ مہرِ خاوری
جن کی نگاہ تجھ پہ ہو کیوں نہ رہیں وہ مطمئن
گردِ شکن سے پاک ہے تیری جبینِ دلبری
آئینہ تیرے سوز کا گریۂ عابدِ رضؓ حزیں

عکس تیرے گداز کا سوزِ دلِ اباذری
جوش تیرے علوم کا وضعِ طریقِ اہلِ دل
جذت تیری نگاہ کا رسم درہِ قلندری
شان تیرے ثبات کی عزم شہیدِ رضؓ کربلا
شرح تیرے جمال کی حُسنِ جبینِ حیدری
حد پر پہنچکر ایک بات کہتا ہیں تیری شان میں
دہر میں تیری ذات پر ختم ہوئی پیمبری
ختم رسلؐ مدد کر اب حق پہ نشانہ باندھ کر
دیکھ رہی ہے قہر سے ہم کو نگاہِ کافری
تیرے گدائے بے نوا تیرے حضور آئے ہیں
آنکھوں میں اشکِ بے کسی دل میں غم شبک سری
آج ہوا ہے ظلم سے اُن کے سروں پہ خاک ہے
رکھی تھی جن کے فرق پر تو نے کلاہِ سروری
جتنی بلندیاں تھیں سب ہم سے فلک نے چھین لیں
اب نہ وہ شانِ غزنوی اب نہ وہ فر اکبری
اٹھ کر تیرے دیار میں پرچم کفر کھل گیا
دیر نہ کر کہ پڑ گئی صحن حرم میں ابتری
جوش کے حالِ زار پر رحم کہ تیری ذات ہے شعلۂ طورِ معرفت شمعِ حریم

## بہزاد لکھنوی

میرے درد کا چارہ گر ہے مدینہ
خوشا میرے پیشِ نظر ہے مدینہ

تصوّر نے بخشی ہے معراج مجھ کو — جدھر دیکھتا ہوں ادھر ہے مدینہ
وہیں جا کے کھلتی ہے چشم عقیدت — دعاؤں کی آہ بسر ہے مدینہ
خوشا جذبِ الفت خوشا جذبِ پیہم — خیالوں میں شام و سحر ہے مدینہ
ضیاؤں کی کثرت سے کھویا ہوا ہوں — میرے قلب میں جلوہ گر ہے مدینہ
وہی روحِ پُر کیفِ جاناں ہے جب سے — تمنائے قلب و جگر ہے مدینہ

جبھی اس تمنا میں بہزاد گم ہوں
کہ معراجِ ذوقِ نظر ہے مدینہ

## بہزاد لکھنوی

مبتدا، منتہا، درود سلام | مظہر کبریا، درود سلام
حق نظر، حق نگاہ، درود سلام | حق ادا، حق نما، درود سلام
صادق و عابد و امین و سخی | زاہد و پارسا، درود سلام
صبح عرفان نواز و عشق افروز | شام ایماں فزا، درود سلام
کعبۂ آرزوئے قلب حزیں | قبلۂ شوق ما، درود سلام
مظہر اولین و ختم الرسل | خاتم الانبیا، درود سلام
اے جہاں تاب اے جہاں پرور | اے جہاں آشنا، درود سلام
اے تمنا و آرزو و مراد | مقصد و مدعا، درود سلام
فخر نوح و کلیم و آدم و خضر | نازشِ انبیا، درود سلام

ایسا بہزاد کو بنا دیجئے
بھیجے صبح و مسا، درود سلام

## حفیظ جالندھری

سلام اے آمنہ کے لال اے محبوبِ سبحانی
سلام اے فخرِ موجودات فخرِ نوعِ انسانی
سلام اے ظلِّ رحمانی سلام اے نورِ یزدانی
ترا نقشِ قدم ہے زندگی کی لوحِ پیشانی
سلام اے سرِ وحدت اے سراجِ بزمِ ایمانی
زہے یہ عزت افزائی زہے تشریف ارزانی
ترے آنے سے رونق آگئی گلزارِ ہستی میں
شریکِ حالِ قسمت ہو گیا پھر فضلِ ربانی

سلام اے صاحبِ خُلقِ عظیم انساں کو سِکھلا دے
یہی اعمالِ پاکیزہ یہی اشغالِ روحانی
تری صورت، تری سیرت، ترا نقشہ، ترا جلوہ
تبسم گفتگو بندہ نوازی خندہ پیشانی!
اگرچہ فقرِ فخری رتبہ ہے تیری قناعت کا
مگر قدموں تلے ہے فرِّ کسرائی و خاقانی
حفیظ بے نوا بھی ہے گدائے کوچۂ الفت
عقیدت کی جبیں تیری مروّت سے ہو نورانی
ترا در ہو، مرا سر ہو، مرا دل ہو، ترا گھر ہو
تمنّا مختصر سی ہے مگر تمہید طولانی



## حفیظ جالندھری

یہ کس کی جستجو میں مہرِ عالمتاب پھرتا تھا
ازل کے روز سے بے تاب تھا بے خواب پھرتا تھا
یہ کس کی آرزو میں چاند نے سختی سہی برسوں
زمین پر چاندنی برباد و آوارہ رہی برسوں
یہ کس کے واسطے مٹی نے سیکھا گلفشاں ہونا
گوارا کر لیا پھولوں نے پامالِ خزاں ہونا
کروڑوں رنگتیں کس واسطے ایام نے بدلیں
پیاپے کروٹیں کس دھن میں صبح و شام نے بدلیں
یہ سب کچھ ہو رہا تھا ایک ہی امید کی خاطر
یہ ساری کاہشیں تھیں ایک صبحِ عید کی خاطر
مشیت تھی کہ یہ سب کچھ تہِ افلاک ہونا تھا
کہ یہ سب ایک دن نذرِ شہِ لولاک ہونا تھا
بصد انداز یکتائی بغایت حسن زیبائی
امیں بنکر امانت آمنہ کی گود میں آئی
ندا آئی دریچے کھول دو ایوان قدرت کے
نظارے خود کریگی آج قدرت شان قدرت کی

•

## حفیظ جالندھری

محمدؐ مصطفےٰؐ محبوبِؐ داور سرورِؐ عالم
وہ جسکے دم سے مسجودِ ملایک بن گیا آدم
کیا ساجد کو شیدا جس نے مسجودِ حقیقی پر
جھکایا عبد کو درگاہ معبودِ حقیقی پر
دلائے حق پرستوں کو حقوقِ زندگی جس نے
کیا باطل کو غرقِ موجۂ شرمندگی جس نے
غلاموں کو سریرِ سلطنت پر جسنے بٹھلایا
یتیموں کے سروں پر کردیا اقبال کا سایہ

وہ جس نے تخت اوندھے کر دیئے شاہانِ جابر کے
بڑھائے مرتبے دنیا میں ہر انسانِ صابر کے
محمد مصطفےٰ مہرِ سپہرِ اوجِ عرفانی
ملی جس کے سبب تاریک ذرّوں کو درخشانی
وہ جس کا ذکر ہوتا ہے زمینوں آسمانوں میں
فرشتوں کی دعاؤں میں مؤذن کی اذانوں میں
وہ جس کے معجزے نے نظمِ ہستی کو سنوارا ہے
جو بے یاروں کا یارا بے سہاروں کا سہارا ہے
وہ نورِ لم یزل جو باعثِ تخلیقِ آدم ہے
خدا کے بعد جس کا اسم اعظم اسمِ اعظم ہے
ثنا خواں جس کا قرآن ہے ثنا ہے جس کی قرآن میں
اسی پر میرا ایمان ہے وہی ہے میرے ایماں میں

## جمیلؔ نقوی

صفاتِ احمدؐ مرسل پہ ہاں کہنا ہی پڑتا ہے

یہ نکتہ داستاں در داستاں کہنا ہی پڑتا ہے

وہ جن کی ذاتِ والا جاہ تھی سایہ سے مستغنی

اُنہیں شہکارِ خلاقِ جہاں کہنا ہی پڑتا ہے

بُتوں نے جن کے پائے ناز پر اپنی جبیں رکھ دی

اُنہیں بے شک حرم کا پاسباں کہنا ہی پڑتا ہے

وہ جن کا نور تھا اوّل، وہ جن کا نور ہے آخر

اُنہیں سرِ اَزل کا رازداں کہنا ہی پڑتا ہے

جو اک پرواز میں پہنچے فرازِ عرش و کُرسی تک

اُنہیں مَسند نشینِ لامکاں کہنا ہی پڑتا ہے

وہ جن کی ذات پر اللہ نے تکمیل دین کردی
اُنہیں پیغمبرؐ آخر زماں کہنا ہی پڑتا ہے

وہ جن کو احمدؐ و محمود فرمایا مشیت نے
شہِ لولاک و مقصودِ جہاں کہنا ہی پڑتا ہے

اُنہیں جن پر عیاں تھے صاف اسرارِ لَم یلد یُولَد
خدائے لَم یَلِد کا ہمزباں کہنا ہی پڑتا ہے

اُنہیں جو وجہ تخلیق مکان و لامکاں ٹھہرے
امانت دارِ رمزِ کُن فکاں کہنا ہی پڑتا ہے

ہیں آسودہ محمدؐ جس کے آغوشِ مطہر میں
مدینہ کی زمیں کو آسماں کہنا ہی پڑتا ہے

خدا جن کا ثنا خواں ہے، ملایک مدح گستر ہیں
جمیلؔ اُن کو شفیع عاصیاں کہنا ہی پڑتا ہے

●

## عبدالقدوس رسا جاودانی

بنی نوعِ انساں کا غم خوار آیا
وہ تخلیقِ عالم کا شاہکار آیا
وہ نبیوں کا سرتاج، سردار آیا
خوش اندام آیا خوش اطوار آیا

تو آیا ترے آنے کی آرزو تھی نگاہوں کو بس تیری ہی جستجو تھی

تو اے ابرِ رحمت جو دنیا میں آیا
شرف آدم و آدمیت نے پایا
تو وہ سروِ قامت نہیں جس کا سایہ
مگر بن کے رحمت تو عالم پہ چھایا

قدم تیرا جب سے پڑا ہے زمیں پر زمیں فوق رکھتی ہے عرش بریں پر

تیری ضو سے مہر منور درخشاں
ہے روشن تیرے نور سے ماہِ تاباں
بُجھا دی تیرے حُسن کا ماہِ کنعاں
تجھے دیکھ کر چشم نرگس بھی حیراں

تیرا دل سے شیدا جہاں آفریں ہے جو خاتم ہے عالم تو اس کا نگیں ہے

مہکتے ہیں آنے سے تیرے گلستاں
تجھے دیکھ کر پھول گلشن میں خنداں
محبت میں تیری عنادل غزل خواں
نوا سنج ہیں طائرانِ خوش الحاں

ہر اک سمت ہے دھوم صلّ علیٰ کی صدا آتی ہے مرحبا مرحبا کی

پیام آشتی کا ہے قرآن تیرا
ہوا جاگزیں دل میں فرمان تیرا
کرم ہر کسی پر ہے یکساں تیرا
ہے دھرتی کے کندھوں پہ احسان تیرا

جو شفقت مسلماں کے حال پر ہے وہی غیر مسلم پہ تیری نظر ہے

تعصب نہیں راہ میں تیری حائل
شدائد میں اعدا سے نرمی پہ مائل
تیری تیغ احساں کا دشمن بھی گھائل

ان اوصاف کی ساری دنیا ہے قائل

پیامِ امن تو ہی دنیا میں لایا بنی نوعِ انساں کا غم تو نے کھایا

یہ کردار تیرا نہ کیوں دل کو بھائے

تو دل میں بسے کیوں نہ من میں سمائے

تیری راہ میں جس نے کانٹے بچھائے

رہے تیری شفقت کے اس پر بھی سائے

کدورت سے ہستی رہی پاک تیری جچی آنکھ میں شانِ لولاک تیری

نبیؐ مکرم معظم پیمبرؐ

خدا کے سوا سب خدائی سے بہتر

سرِ عرش پہنچا تیرا جسم اطہر

نہیں اس میں شک ہم کو رائی برابر

ہوئی سیر حاصل تجھے آسماں کی قدم سے بڑھی منزلت لامکاں کی

# ماہر القادری

درود اس پر کہ جس کا نام تسکینِ دل و جاں ہے
درود اس پر کہ جس کے خلق کی تفسیر قرآں ہے
درود اس پر کہ جس کے بزم میں قسمت نہیں سوتی
درود اس پر کہ جس کے ذکر سے سیری نہیں ہوتی
درود اس پر تبسم جس کا گل کے مسکرانے میں
درود اس پر کہ جس کا فیض ہے سارے زمانے میں
درود اس پر کہ جس کا تذکرہ عینِ عبادت ہے
درود اس پر کہ جسکی زندگی رحمت ہی رحمت ہے
درود اس پر جسے شمعِ شبستانِ ازل کہئے
درود اس پر ابد کی بزم کا جس کو کنول کہئے
درود اس پر بہارِ گلشنِ عالم جسے کہئے
درود اس ذات پر فخرِ بنی آدم جسے کہئے
رسول مجتبیٰ کہئے، محمد مصطفیٰ کہئے
وہ جس کو ہادی "دع ماکدر خذ ما صفا" کہئے

# ماہر القادری

ایک ہی رنگ پہ دنیا تھی عرب ہو کہ عجم
کہیں تخئیل کے بُت تھے، کہیں پتھر کے صنم
لات و عزیٰ کی خدائی کی جو کھاتے تھے قسم
ان کا اِک کھیل تھی پامالیِ تقدیسِ حرم

شرک و بدعت کا اندھیرا تھا سیہ کاری تھی
ہر طرف ظلم و جہالت کی عملداری تھی

بربط و چنگ کے نغمے، وہ کھنکتے ہوئے جام
رقص خانوں میں ہوسناک نگاہوں کے پیام
شعر و افسانہ کی تھا روح و رواں فحش کلام
جیسے ابلیس کے لکھے ہوئے خط نام بہ نام

دل میں اوہام کی پھانسوں کو کھٹکتے دیکھا
ذہنِ انساں کو بہ ہر گام بھٹکتے دیکھا

ہوسِ زر جو ہے احسان و مروت کی رقیب
اس کی چالوں سے پریشان تھے بیچارے غریب
اہلِ سرمایہ و دولت کے مظالم تھے عجیب
سود خواری تھی کہ اک معرکۂ دار و صلیب

اہلِ تدبیر زبوں حال و تہی دامن تھے
خونِ مزدور سے محلوں میں کنول روشن تھے

خشت و سنگ و شجر و زر تھے بشر کے مسجود
خواہشِ نفس کے رنگین تقاضے معبود
کہیں ثابت نہ رہیں خلق و مروت کی حدود
جیسے انسان کو تھی اپنی تباہی مقصود !

زندگی جنسِ معاصی کی خریدار ہوئی
آدمیت تھی کہ رسوا سرِ بازار ہوئی

اس طرف چور اچکے تو ادھر تھے بٹ مار
پاپ کی ناؤ سے چکر میں تھا سارا سنسار
سود در سود پہ ملتا تھا غریبوں کو ادھار
ہائے ! جو لوگ سمجھتے تھے جوئے کو بیوپار

بات کا پاس نہ وعدے کی کوئی قیمت تھی
جھونپڑے ہوں کہ محل سب کی یہی حالت تھی

عقل آوارہ و سرگشتہ نگاہیں بے نور
غیب کا لطف ہی حاصل نہ میسّر تھا حضور
بے یقینی کے اندھیرے میں بھٹکتا تھا شعور
ایک مدت سے حقیقت تھی نظر سے مستور

حال ابتر تھا بہت حکمتِ یونانی کا
فلسفہ ایک مرقّع تھا پریشانی کا

صنفِ نازک کی جو ہے گلشنِ ہستی کی بہار
اس کا حق تھا متعین نہ گھرانے میں وقار
سبزہ لالہ و گل اور ہجومِ خس و خار
لعل و گوہر کے لئے معرکۂ گرد و غبار

دیدۂ مہرِ جہانتاب لہو روتا تھا
آبگینوں کی نزاکت پہ ستم ہوتا تھا

کتنا تاریک تھا ماحول کہ مکدّر تھی فضا
بھائی چارہ نہ کہیں امن و اماں کا تھا پتا
بستیاں تھیں کہ درندوں کے بھیانک صحرا
خونِ انسان کا پانی کی طرح ارزاں تھا

وہ تباہی کہ جو تھی لا متناہی توبہ!
قتل و غارت کا وہ عالم کہ الٰہی توبہ!

ژند و پاژند و اوستا ہو کہ وید و انجیل
زندگی لے تنے صحیفوں کے تھی باوصفِ دلیل
حکمتِ دین کی باقی تھی بہت کچھ تفصیل
ابھی پیغامِ خدا کی نہ ہوئی تھی تکمیل

آخری بار حقیقت کو عیاں ہونا تھا
چشمۂ خیر و ہدایت کو رواں ہونا تھا

صبحِ کاذب کے دھندلکے میں اُجالے کی نمود
بارک اللہ فرشتوں کی زبانوں پہ درود
صحنِ کعبہ میں وہ شکرانۂ نعمت کے سجود
کرمِ خاص کے انوار وہ رحمت کے ورود

ورقِ دہر پہ "والنور" کی تحریریں تھیں
ہر طرف سورۂ "والفجر" کی تنویریں تھیں

مرحبا کہتے ہوئے نرم شگوفے چٹکے
خود بخود چھیڑنے لگے ساز کے نازک پردے
بلبل و قمری و طاؤس کے شیریں لہجے
خیر مقدم کے ترانے وہ خوشی کے نغمے

نازفرماتی ہوئی بادِ بہاری آئی
خاتمِ دورِ نبوّت کی سواری آئی

کسقدر شوخ ہے رخشندہ و خوش تاب کرن
جگمگاتے ہوئے یہ دشت و چمن کوہ و دمن
مطلعِ فجر کا اللہ رے ! بے ساختہ پن
دل بھی بیدار ہوئے فکر و نظر بھی روشن

منتظر سب تھے اسی صبحِ سعادت کیلئے
آنکھیں بے خواب تھیں انوارِ رسالت کیلئے

ارضِ بے کشت و زراعت کی دل آویز پھبن
جس کے او نٹوں پہ نچھاور رہوں غزالانِ ختن
جس کے ذروں پہ ہوں قربان بدخشان و عدن
جس کے کانٹوں پہ فدا لالہ و گل سرو و سمن

جلوۂ لوح و قلم غارِ حرا تک پہنچا
دفعتہً فضلِ خدا وحیِ خدا تک پہنچا

صبح کی طرح نمودار ہوا دینِ مبین
بے یقینی کے اندھیرے کو ملا نورِ یقین
شرک کے پاؤں کے نیچے نہ ٹھہرتی تھی زمین
خاک میں مل کے رہا کفر کا نازو تمکین۔

بُت پرستوں کے لئے ذلّت و رسوائی تھی
لات و عزّیٰ پہ قیامت کی گھڑی آئی تھی

شرک حیران خطا کفر کے اوساں ہوئے
دفترِ ظلم کے اوراق پریشان ہوئے
ناچ گھر لوٹ گئے، بُت کدے ویران ہوئے
رنگ محلوں کی تباہی کے بھی سامان ہوئے

گل ہوئے عیش کے فانوس شبستانوں میں
خاک اڑتی ہوئی دیکھی گئی میخانوں میں

کس قرینہ سے ہوئی محفلِ ہستی آباد
نہ کوئی نقش بدی کا نہ کہیں شر و فساد
خیر و حکمت کے طریقوں کا وہ حسن ایجاد
عمل و قول کی سچائی پہ رکھ دی بنیاد

علم و دانش کا ہر اک نقش ابھرتا دیکھا
رنگ تہذیب و تمدن کا نکھرتا دیکھا

صنفِ نازک کو اڑھائے جلباب و خمار
عصمتِ زن کی حفاظت کے یہ پاکیزہ حصار
سود خواری کی تو بنیاد ہی کر دی مسمار
جرم ٹھیرائے گئے رقص و غنا خمر و قمار

رنگِ تقدیس دیا باغ کے ہر خوشے کو
روشنی ملنے لگی زیست کے ہر گوشے کو

شاعری کو بھی عطا خلعتِ تطہیر ہوا
صنفِ نازک کو بھی منشور ہدایت کا ملا

عقل اور دل کے تقاضوں کو ہم آہنگ کیا
دین و دنیا میں ہوا حسنِ توازن پیدا

خوب و ناخوب کا معیار جو تقویٰ ٹھیرا
نخوتِ جاہ کا چڑھتا ہوا پارا ٹھیرا

ہر برائی کو دیا دیس نکالا جس نے
ڈگمگاتے ہوئے انساں کو سنبھالا جس نے

آدمیت کو نئے طرز پہ ڈھالا جس نے
کر دیا مشرق و مغرب میں اُجالا جس نے

اسی انسان کو محبوبِ خدا کہتے ہیں
نام سنتے ہیں تو صلی اللہ کہتے ہیں

مدح خواں جس کے رہے حضرت داؤدؑ کلیمؑ
جس کی آمد کی دعا اور لبِ ابراہیمؑ

نام قرآن میں جس کے ہیں رؤف اور رحیم
جس کی سیرت کو ملا معجزۂ خُلقِ عظیم

کچھ نہیں دین و یقین جس کی محبت کے بغیر
جرم ہیں قول و عمل جس کی اطاعت کے بغیر

غایتِ کون و مکاں باعثِ تخلیقِ جہاں
زینتِ ارض و سما رونقِ بزمِ امکاں
صاحبِ علم و خبر مہبطِ وحیٔ یزداں
جس کا اخلاق ہے قرآں عیاں راچہ بیاں

جس کی آمد کی رسولوں نے بشارت دی ہے
جس کو اللہ تعالیٰ نے فضیلت دی ہے

خود عمل کر کے دکھایا کہ حکومت کیا ہے
اصل میں رابطۂ دین و سیاست کیا ہے
جس کو اللہ کی کہتے ہیں خلافت کیا ہے
آدمی یہ چیز ہے کیا بارِ امانت کیا ہے

دین کی راہ میں ساحل بھی ہے طوفان بھی ہے
صرف صُفہ ہی نہیں بدر کا میدان بھی ہے

وہ نبی صلعم جس کا ہر اک نقش قدم نقشِ دوام
بادشاہوں کو سمجھتے ہیں گدا جس کے غلام
حامد و احمد و محمود رسولوں کا امام !
حضرتِ رحمتِ عالمؐ پہ صلواۃ اور سلام

دین کامل ہے زمانے کی ضرورت کیلئے
اب کوئی اور نہ آئے گا ہدایت کیلئے

کتنے ژولیدہ مسائل تھے جدید اور قدیم
جن کو سلجھا نہ سکا کوئی مفکر نہ حکیم
اللہ اللہ! نبیؐ عربی کی تعلیم
کھل گئے عقدۂ دشوار بہ فیض تفہیم

ہر ترقی میں جھلک عظمتِ اسلام کی ہے
آج دنیا کو ضرورت اسی پیغام کی ہے



# ماہرالقادری

کچھ کفر نے فتنے پھیلائے کچھ ظلم نے شعلے بھڑکائے

سینوں میں عداوت جاگ اٹھی انسان سے انسان ٹکرائے

پامال کیا برباد کیا کمزور کو طاقت والوں نے

جب ظلم و ستم حد سے گزرے تشریف محمدؐ لے آئے

رحمت کی گھٹائیں لہرائیں دنیا کی امیدیں بھر آئیں

اکرام و عطا کی بارش کی اخلاق کے موتی برسائے

تہذیب کی شمعیں روشن کیں اونٹوں کے چرانے والوں نے

کانٹوں کو گلوں کی قیمت دی ذروں کے مقدر چمکائے

اللہ سے رشتوں کو جوڑا باطل کے طلسموں کو توڑا

خود وقت کے دھارے کو موڑا طوفاں میں سفینے تیرائے

تلوار بھی دی قرآں بھی دیا دُنیا بھی عطا کی عقبیٰ بھی

مرنے کو شہادت فرمایا جینے کے طریقے سمجھائے

ملکہ کی زمین اور عرش کہاں دم بھر میں کہاں پل بھر میں کہاں

پتھر کو عطا کی گویائی اور چاند کے ٹکڑے فرمائے

مظلوموں کی فریاد سُنی مجبوروں کی غم خواری کی

زخموں پر خنک مرہم رکھے بے چین دلوں کے کام آئے

عورت کو حیا کی چادر دی غیرت کا غازہ بھی بخشا

شیشوں میں نزاکت پیدا کی کردار کے جوہر چمکائے

توحید کا دھارا رک نہ سکا اسلام کا پرچم جھک نہ سکا

کفار بہت کچھ جھنجھلائے شیطاں نے ہزاروں بل کھائے

اے نام محمدؐ صلِ علیٰ ماہرؔ کیلئے تو سب کچھ ہے     ہونٹوں پہ تبسم بھی آیا آنکھوں میں بھی آنسو بھر آئے

